حلال جانور
کا چمڑا کھانا کیسا ہے؟
قربانی
مسائل
مفتی محمد مقصود عالم فرحت ضیائی
سرپرست اعلیٰ جماعت رضائے مصطفیٰ
تصنیف و تالیف
محمد مقصود عالم فرحت ضیائی
خلیفہ حضور تاج الشریعہ و حضور محدث کبیر مفتی اعظم کرناٹک حضور الماس ملت صدر مفتی و قاضی فخر ازہر دار الافتاء و القضا سرپرست اعلیٰ جماعت رضائے مصطفیٰ
ہاسپیٹ وجے نگر وڈو کمپلی بلاری کرناٹک گنتکل آندھرا پردیش قاضی چترا درگہ شیخ الحدیث حضرت خدیجۃ الکبریٰ جامعۃ للبنات ہاسن کرناٹک الہند
JAMAT RAZA-E-MUSTAFA
FOUNDED 1920 - ۱۳۳۹ ہجری
MARKAZ-E-AHLE SUNNAT
BAREILLY SHAREEF, U.P. INDIA
ناشر
جماعت رضائے مصطفیٰ ہاسپیٹ وجے نگر وڈو کمپلی بلاری
کرناٹک گنتکل آندھرا پردیش الہند

# حلال جانور کا چمڑا کھانا کیسا ہے

## (۱۶)۔حلال جانور کا چمڑا کھانا کیسا ہے

کیا فرماتے ہیں علمائے کرام ومفتیان عظام مسئلہ زیریں کے تحت کہ حلال جانور کا چمڑا کھانا کیسا ہے مدلل جواب عنایت فرما کر شکریہ کا موقع دیں عین نوازش ہوگی: المستفتی :محمد عسجد رضا رکن جماعت رضائے مصطفیٰ برانچ ہاسپیٹ کرناٹک الھند۔

**الجـــــــواب**: بعون اللہ الملک الوھا ب :حلال جانور کے چمڑے کو نہ کھانے کا ذکر کتب فقہ میں نہیں ملتا جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ کھانا جائز ہے چونکہ گوشت و چمڑا کا حکم ایک ہی ہے جب گو شت کھانا جائز ہے تو بلا کراہت چمڑا کھانا بھی جائز ہوگا جیسا کہ الفتاوی البزازیہ میں ہے: وذکر بکر

رحمہ اللہ تعالیٰ ان الجلد کلحم۔ (الفتاوی البزازیة علی الفتاوی الھندیة کتاب الاضحیة ج ۶ / ۲۹۴)۔ حدیث میں صرف سات چیزوں کے کھانے کی ممانعت کا ذکر ہے جیسا کہ **المعجم الاوسط میں ہے:** کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم یکرہ من الشاة سبعا المرارة والمثانة والحیاء والذکر والانثیین و الغدة و الدم (المعجم الاوسط ج ۱۰ / ۲۱۷) یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بکری کی سات چیزوں کو نا پسند فرماتے تھے (۱) مثانہ (۲) پتہ (۳) شرمگاہ (۴) ذکر (نر کی شرمگاہ) (۵) خصیے (۶) غدود (۷) خون۔۔ فقہ میں بھی سات کی ممانعت کا ذکر ہے جیسا کہ **درمختار میں ہے:** اذا ما ذکیت شاة فکلھا سوی سبع ففیھن الوبال فحاء ثم خاء ثم غین ودال ثم میمان و ذال (در مختار مسائل شتی ج ۲ / ۳۴۹ مطبوعہ مجتباء دہلی) یعنی جب بکری ذبح کی جائے تو اس کو کھاؤ سوائے ان (۷) چیزوں کے جن میں وبال ہے اوروہ سات چیزیں یہ ہیں: حاء (شرمگاہ) پھر خاء (خصیے) پھر غین (غدود) اوردال (ذبح کے وقت بہنے والا خون) پھر دو میم (پتہ اور مثانہ) اور ذال (ذکر یعنی شرمگاہ) محقق علی الاطلاق امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان نے جن بائیس اجزاء کو حرام ومکروہ اور ممنوعات میں ذکر فرمایا ہے وہاں بھی چمڑے کا ذکر نہیں ہے جیسا کہ فتاوی رضویہ میں ہے: حلال جانور کے سب اجزاء حلال ہیں مگر بعض کہ حرام یا ممنوع یا مکروہ ہیں (۱) رگوں کا خون (۲) پتا (۳) پھکنا (یعنی مثانہ (۴) علامات نر (۵) علامات مادہ (۶) بیضے (یعنی کپورے) (۷) غدود (۸) حرام مغز (۹) گردن کے دو پٹھے کہ شانوں تک کھنچے ہوتے ہیں (۱۰) جگر (یعنی کلیجی) کا خون (۱۱) تلی کا خون (۱۲) گوشت کا خون کہ بعد ذبح گوشت میں سے نکلتا ہے (۱۳) دل کا خون (۱۴) پت یعنی وہ زرد پانی کہ پتے میں ہوتا ہے (۱۵) ناک کی رطوبت کہ بھیڑ میں اکثر ہوتی ہے (۱۶) پاخانہ کا مقام (۱۷) اوجھڑی (۱۸) آنتیں (۱۹) نطفہ (۲۰) وہ نطفہ کہ خون ہوگیا (۲۱) وہ نطفہ کہ گوشت کا لوتھڑا ہوگیا (۲۲) وہ کہ نطفہ جو پورا جانور بن گیا اور مردہ نکلا یا بے ذبح مرگیا۔ (فتاوٰی رضویہ ج

۲۰ / ۲۴۰ / ۲۴۱ )۔ان حوالجات میں کہیں بھی چمڑا نہ کھانیکا ذکر نہیں ہے اس سے واضح ہوتا ہے کہ چمڑا کھانا حلال و جائز ہے اس تعلق سے محقق علی الاطلاق امام احمد رضا خان قادری بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان واضح طور پر فرماتے ہیں کہ: مذبوح حلال جانور کی کھال بے شک حلال ہے شرعاً اس کا کھانا ممنوع نہیں اگر چہ گائے، بھینس اور بکری کی کھال کھانے کے قابل نہیں ہوتی (فتاوی رضویہ ج ۲۰/ ۲۳۳ رضا فاؤنڈیشن لاہور) البتہ عرف میں کھانے کا رواج نہیں اسلئے اس سے اجتناب اولی ہوگا اگر کوئی کھالے تو کوئی حرج نہیں جیسا کہ لوگ سر اور پایا کا چمڑہ الگ کئے بغیر بھون کر کھاتے ہیں تو کھا سکتے ہیں کیونکہ کھانا جائز ہے: واللہ تعالیٰ اعلم ورسولہ الاکرم وصلی اللہ علیہ والہ و سلم۔

**کتبہ: محمد مقصود عالم فرحت ضیائی خلیفئہ حضور تاج الشریعہ و محدث کبیر و خادم فخر ازہر دارالافتاء و القضاء وسرپرست اعلی جماعت رضائے مصطفی برانچ ہاسپیٹ کرناٹک الہند۔**

KHIDMAT E DEEN WHATSAPP GROUP KE NAAM SE EK GROUP KA WAJOOD E AMAL ME AAYA HAI JISME ASRI ULOOM KE SATH SATH DEEN O MILLAT KA DARD RAKHNE WALE KUCH NOUJAWANAN E AHLE SUNNAT SHAMIL HAIN JINHONE DEENI ISHAAT O TARWEEZ KA BEDA UTHAYA HAI AUR ISKE ZARIYE DOOSRE PADHE LIKHE NOUJAWAN TABKE KO BAIDAR KARNE KI NIYYAT BHI RAKHTE HAIN AUR EK TAREEKH SAAZ KARHAYE NUMAYA ANJAAM DENA CHAHTE HAIN TAAKE AANE WALI NASLEIN UNHE YAAD RAKHEIN YEH HAZRAAT APNA APNA PAISA LAGA KAR KITAB CHAPWANE AUR USE AWAAM ME TAQSEEM KARNE KA AHSAN O AJMAL IRADA AUR AZM E MUSAMMUM LE KAR MAIDAN ME UTRE HAIN BILA SHAK O SHUBA YEH EK AZEEM BUNYADI DEENI KAAM HAI JIS KI JITNI TAREEF KI JAAYE KAM HAI RABB E QADEER BA TUFAIL NABI E KAREEM SALALLAHU ALAIHI WASALLAM UNKE GULSHAN E HAYAT KO KHOOB KHOOB SAIRYAABI AATA FARMAYE MAZEED TARAKIYYAN DE AUR SEHAT O TANDROOSTI KE SATH HAYAT KE HAR SHOBE KO MARG ZAAR O LALAZAAR BANADE DARAIYEEN KI SADATOON SE ZINDAGI KO IBARAAT KARDE AUR INN LOGON KI DEENI KHIDMAT KO QUBOOLIYAT KA DARJA AATA FARMA KAR UNHE DAAYIMI FALAAH SE HIMKINAR KAR DE AUR JIN NIYYTAON SE APNA SARMAYA LAGA RAHE HAIN WOH MURAAD POORI FARMA DE KHANA AUR AHLE KHANA KO AMAN O SUKOON CHAIN O IQRAR AUR APSI MAIL O MUHABBAT KI NOORANIYAT SE MAMOOR FARMADE.

**NOTE :-** NOUJAWAN E AHLE SUNNAT SE GUZARISH HAI KE KASEER SE KASEER TADAD ME ISS GROUP ME SHIRKAT FARMA KAR USS MISSION KO TAQWIYAT BAKSHE. AMEEN BIJAHI SAYYID UL MURSALEEN SALALLAHU ALAIHI WASALLAM.

KHALIFA E HUZOOR TAAJUSHSHARIAH WA HUZOOR MUHADDIS E KABEER MUFTI E AAZAM KARNATAK HUZOOR ALMAS E MILLAT HAZRAT ALLAMA WA MOULANA

**MUHAMMAD MAQSOOD AALAM FARHAT ZIYAYI**

SARPARST AALA JAMAT RAZA E MUSTAFA HOSPET
(KARNATAK, INDIA)